گلرنگ آنکھیں ہوگئیں ساقی کی یاد میں
بھٹرے نظر میں جسکی اُسی کا یہ حال ہے
دشمن پہ بھی نظر تھی وہی اور مجھ پہ بھی
ہر ایک سے یہ کاکل لیلےٰ کا تھا گلہ

فصل بہار آکے مرے جام بھر گئی
لو دل نے دام چُک گئے قیمت ٹھہر گئی
اُمید وار اُسے مجھے مایوس کر گئی
مجنوں کی آہ مجکو پریشان کر گئی

بن ٹھن کے وہ ادھر سے گذرنا کسی کا ہائے
کیا کہیئے اے جلیل جو دل پر گذر گئی

مزے بیتابیوں کے آرہے ہیں
لحد ایک ایک کی ٹھکرا رہے ہیں
جو پچھلے جور اب یاد آرہے ہیں
ابھی کل تک تھے کیسے بھولے بھالے
وہ بجلی ہیں تو ہوں اُنکو مبارک
مجھے تو انتظارِ چارہ گر ہے
ہمارا حال جب دیکھا تو بولے
کبھی ہم نے پیا تھا بادۂ عشق
اُٹھ گئے سنکے وہ گلہ دِل کا
آنکھ رہزن نہیں تو پھر کیا ہے
تیر کمزور تھا پہونچ نہ سکا
تم یہاں تھے تو محو صورت تھا
نوک مژگاں کی چھیڑ جاری ہے
نگہ شوخ سے خدا کی پناہ
حشر کا انتظار مشکل ہے

وہ ہم کو ہم اُنھیں سمجھا رہے ہیں
قیامت پر وہ چوٹیں آرہے ہیں
وہ دل ہی دلمیں کچھ شرما رہے ہیں
ذرا اُبھرے ہیں آفت ڈھا رہے ہیں
مجھے کس واسطے تڑپا رہے ہیں
الٰہی غش یہ غش کیوں آرہے ہیں
سزا اپنے کیے کی پا رہے ہیں
جلیل اُسکے مزے اب آرہے ہیں
رہ گیا دل میں حوصلہ دل کا
لوٹ لیتی ہے قافلہ دل کا
ورنہ کتنا تھا فاصلہ دل کا
اب تصور ہے مشغلہ دل کا
وقف نشتر ہے آبلہ دل کا
برق سے ہے مقابلہ دل کا
یہیں ہو جائے فیصلہ دل کا

عشق بازی شباب تک تھی جلیل
اب نہ وہ دل نہ ولولہ دل کا

دیدۂ تر مرے خونبار ہوئے جاتے ہیں ۔ لالہ گوں یار کے رُخسار ہوئے جاتے ہیں
آتے جاتے جو لڑاتے ہیں وہ آنکھیں ہم سے ۔ غیر سُن سُن کے یہ بیمار ہوئے جاتے ہیں
ہم بھی خوش ہیں کہ ہمیں رشک کا موقع نہ دیا ۔ ساری دنیا سے وہ بیزار ہوئے جاتے ہیں
نئے انداز کی سوجھی ہے ترقی اُن کو ۔ ہو کے دلدار دل آزار ہوئے جاتے ہیں
حضرت دل مجھے کیا کم ہیں مٹانے کے لیے ۔ آپ کیوں درپے آزار ہوئے جاتے ہیں
عشق کہتے ہیں کسے ہم اُنھیں سمجھا دینگے ۔ وہ بھی دو روز میں ہشیار ہوئے جاتے ہیں
صورت آئینے میں دیکھی ہے جو صبح شب وصل ۔ میری صورت سے وہ بیزار ہوئے جاتے ہیں
پھر بندھا سلسلہ اشکوں کا خدا خیر کرے ۔ پھر گلے کا یہ مرے ہار ہوئے جاتے ہیں
رشک یوسف ہیں مگر رشک تو دیکھو اُنکا ۔ آپ اپنے وہ خریدار ہوئے جاتے ہیں
آپ آئیں تو سہی گور غریباں کی طرف ۔ سونے والے ابھی بیدار ہوئے جاتے ہیں
لُطف اُٹھائیں لب جاناں کی مسیحائی کا ۔ لوگ اِس شوق میں بیمار ہوئے جاتے ہیں
وجد میں نے جو کیا اُن کی ادا پر بولے ۔ بے پیے آپ تو سرشار ہوئے جاتے ہیں
آپ ہوتے ہیں جو رخصت تو یہاں فر ہی کیا ۔ ہم بھی اک آن میں تیار ہوئے جاتے ہیں
نگہ ہوش ربا اس سے ہی واقف کہ نہیں ۔ مست سب آپ کے ہشیار ہوئے جاتے ہیں
سخت جاں ہوں نہ چھدیگا مرا سینہ قاتل ۔ تیر جھک کر تری تلوار ہوئے جاتے ہیں
دوڑ زاہد کہ قیامت ہیں قیامت آئی ۔ داخل خلد گنہ گار ہوئے جاتے ہیں

کان تک اُنکے جو پہونچے ہیں مرے شعر جلیل
سب کے سب گوہر شہوار ہوئے جاتے ہیں

بات ساقی کی نہ ٹالی جائے گی ۔ کر کے توبہ توڑ ڈالی جائے گی
وہ سنورتے ہیں مجھے اس کی ہے فکر ۔ آرزو کس کی نکالی جائے گی
دل لیا پہلی نظر میں آپ نے ۔ اب ادا کوئی نہ خالی جائے گی
تیغ قاتل سے گلے مل لینگے آپ ۔ حسرت دِل یوں نکالی جائے گی
اب تو وعدے کی بھی مدت ہو چکی ۔ کب غریبوں کی دعا لی جائے گی

آتے آتے اُن کو آئے گا خیال
جاتے جاتے بے خیالی جائے گی

پڑ گئی چہرے پہ میری چشمِ شوق
اب نقاب اُن سے نہ ڈالی جائے گی

اے تمنا تجھکو رو لوں شامِ وصل
آج تو دل سے نکالی جائے گی

کیا خبر تھی عشق کے بازار میں
دل سی شئے بھی دیکھی بھالی جائے گی

باندھتے جاتے ہیں بلبل آشیاں
ایک دن پھولوں کی ڈالی جائے گی

کیا کہوں دل توڑتے ہیں کس لئے
آرزو شاید نکالی جائے گی

اپنی پلکوں سے تم اتنا پوچھ دو
پھانس دل کی کب نکالی جائے گی

جان لی تم نے ہمیں شکوہ نہیں
جانتے تھے جانے والی جائے گی

جو تجھے دیکھے گا اُس سے بعدِ مرگ
آنکھ حوروں پر نہ ڈالی جائے گی

کفرِ زاہد توڑنا کیا بات ہے
صرف اک مے کی نہ پیالی جائے گی

کچھ حیا کا بھی رہے شوخی میں پاس
ورنہ یہ نازوں کی پالی جائے گی

ہم نہ کہتے تھے یہ تم سے اے کلیم
آنکھ تجلی پر نہ ڈالی جائے گی

بے سبب اپنی جگر کاوی نہیں
عشق کی بنیاد ڈالی جائے گی

دل تو نذرانے میں بوسے کے گیا
کہتے ہیں قیمت جدا لی جائے گی

قبر میں بھی ہو گا روشن داغِ دل
چاند پر کیا خاک ڈالی جائے گی

گر یہی نظارہ بازی کا ہے شوق
باغ سے نرگس نکالی جائے گی

دیکھتے ہیں غور سے میری شبیہ
شاید اِس میں جان ڈالی جائے گی

فصلِ گل آئی جنوں اُچھلا جلیل
اب طبیعت کیا سنبھالی جائے گی

مجھے دردِ دل کی دوا چاہیئے
غبارِ رہِ مصطفےٰ چاہیئے

مدینے تک آئے ہیں مر مر کے ہم
پئے قبر تھوڑی سی جا چاہیئے

یہ کہتی ہیں آنکھیں کہ دیدار کو
جمالِ حبیبِ خدا چاہیئے

محبت نے جو کچھ کیا دل کے ساتھ
مزے کا ہے قصہ سنا چاہیئے

جیسے چاہتے تھے اُسے پا گئے
اَب اُسکے سِوا اور کیا چاہیئے

مدینے پہونچنا ہے دشوار کیا
دِلِ زار فضلِ خدا چاہیئے

سَفر میں توجہ رہے ساتھ ساتھ
کہ ہوں نابلد رہنما چاہیئے

یہ پیک تصور سلامت رہے
نہ قاصد نہ بادِ صبا چاہیئے

صَبا کیا کھِلائے گی دل کی کلی
تمھاری گلی کی ہوا چاہیئے

طبیبوں سے میں کیا کہوں دردِ دل
مجھے کوئی دَرد آشنا چاہیئے

ہوس نعمت دو جہاں کی نہیں
مجھے خواجۂ دوسرا چاہیئے

مرے سے کوئی در خالی نہیں
مگر اپنے دِل میں مزا چاہیئے

یہ کہتی ہے پابوس کی آرزو
کہ دل میں ترا نقشِ پا چاہیئے

اُبلا لیں گے حضرت تمھیں بھی جلیل
مگر صدق دِل سے دُعا چاہیئے

ہے خبر پچھلے پہر وہ بے نقاب آنے کو ہے
صبح سے پہلے مرے گھر آفتاب آنیکو ہے

مژدہ اے دل دور میں جامِ شراب آنے کو ہے
آج چکر میں فلک پر آفتاب آنیکو ہے

اُنکو کوٹھے سے اُترتے دیکھکر کہتی ہے خلق
آسماں سے اَب زمیں پر آفتاب آنیکو ہے

کہہ رہی پھول سے گالوں پہ سُرخی کی نمود
دورِ طفلی ہو چکا عہدِ شباب آنیکو ہے

ایسی آفت کیا ہے اے دل اور تھوڑا صبر کر
نامہ بر جانے کو ہے خط کا جواب آنیکو ہے

آنکھ سَاقی کی اشاروں میں یہ مجھ سے کہہ گئی
ہو مُبارک دَور میں جام شراب آنیکو ہے

دے کے مژدہ آمدِ جاناں کا قاصد نے کہا
حشر بھی اس فتنہ گر کے ہمرکاب آنیکو ہے

وصل میں بھی اپنی قسمت جاگنے والی نہیں
شام ہی سے یار کی آنکھوں میں خواب آنیکو ہے

آمد آمد محتسب کی سنکے کہتے ہیں یہ رند
آج رحمت کے عوض ہم پر عذاب آنیکو ہے

چتونیں کہتی ہیں اب موقع نہیں ہے چھیڑ کا
شوخیاں رخصت ہوئیں شرم و حجاب آنیکو ہے

شافعِ عصیاں کے قدموں پر گرو چلکر جلیل
حشر برپا ہو گیا وقت حساب آنے کو ہے

بوئے لیلیٰ جو صبا لائی ہے
دشت مجنوں میں بہار آئی ہے

تھک کے بیٹھوں تو یہ کہتا ہے جنوں
دو قدم کوچۂ رسوائی ہے

ہوئی مدت کہ چمن چھوٹ گیا
اب ہمیں کیا جو بہار آئی ہے

آپ اور سوگ مرا کیا کہنا
دیکھیے لب پہ ہنسی آئی ہے

تیرا جلوہ تو رہا ایک طرف
ہے تماشا جو تماشائی ہے

قبر پر روتے ہیں کھولے ہوئے بال
مینھ برستا ہے گھٹا چھائی ہے

گر کے ٹوٹا ہے جو ساغر میرا
ہائے ساقی کی صدا آئی ہے

کون محفل میں جگہ دے مجھکو
ساتھ میرے مری رسوائی ہے

بزم ماتم میں ہے شرکت انکی
میرے پھولوں میں بہار آئی ہے

ہاتھ رکھدو دل نالاں پہ مرے
ورنہ رکھی ہوئی رسوائی ہے

ہو گیا ہے جو مسیحا بے درد
اور بھی درد کی بن آئی ہے

ہم ہیں بیمار محبت جب سے
نہ مسیحا نہ مسیحائی ہے

غش جو آیا ہے قفس میں ہم کو
بوئے گل لے کے صبا آئی ہے

آئنہ کیا اسے سمجھے گا غریب
جو ادا تیری مجھے بھائی ہے

ایک تم کیا ہو جلیل ایک جہاں
مست خم خانۂ مینائی ہے

میکدے پر جو گھٹا چھائی ہے
یہ بھی پینے کے لیے آئی ہے

لطف دیکھو جو ہے قاتل میرا
اس کو دعوائے مسیحائی ہے

جب سے چھوٹا ہے گلستاں ہمسے
روز سنتے ہیں بہار آئی ہے

آئنہ خانہ ہے اور خود بیں ہے
یہ نئی انجمن آرائی ہے

کیا تماشا ہے کہ لیتے ہیں وہ جان
لوگ کہتے ہیں مسیحائی ہے

بزم خوباں میں صدا ہے اپنی
کہیں میرا دل شیدائی ہے

سوتے میں کھل جو گئی ہے وہ زلف
کیا دبے پاؤں نسیم آئی ہے

جستجو کی مجھے حاجت کیا ہے | اُسکا طالب ہوں جو ہر جائی ہے
غل یہ کرتی ہے ہماری زنجیر | جس کو سودا نہ ہو سودائی ہے
صورت یار ہے آپ اپنی نظیر | آئینہ شاہد یکتائی ہے
تم پہ جس روز سے آیا ہے شباب | باغ عالم میں بہار آئی ہے
مجھ سے کیا ہوگا تماشائے جمال | اُس کو دیکھوں جو تماشائی ہے
پیرہن جب سے ہوا نذر جنوں | زیب تن جامۂ رسوائی ہے
کون سا پھول چمن میں نہ رہا | پتی پتی یہ خزاں چھائی ہے
سبب حیرت آئینہ نہ پوچھ | کسی جلوے کا تماشائی ہے
تو بھی ہو لوٹ اُسے گر دیکھے | جو ادا تیری مجھے بھائی ہے
خاک آئینے کو دیکھے لیلےٰ | اب تو مجنوں کی تماشائی ہے
ایک دو ہوں تو کرے رشک کوئی | سارا عالم ترا شیدائی ہے

ہم ادھر آپ سے باہر ہیں جلیل
وہ اُدھر محو خود آرائی ہے

چھیڑ ہوتے ہوتے اب ہونے لگی بیداد بھی | یہ سمجھ لو مُنھ پہ ہے رکھی ہوئی فریاد بھی
سچ ہے ہوتی ہے بُری مظلوم کی فریاد بھی | دے کے بلبل کو چھری پھڑکا کیا صیاد بھی
واقعی کیا چیز ہے اپنا دل ناشاد بھی | ذکر حق بھی ہوتا جاتا ہے بتوں کی یاد بھی
ہاتھ کیا آتا کہ تھا میں طائر رنگ حنا | باغباں بھی تاک میں پھرتا رہا صیاد بھی
جان کر چھیڑا ہے مجھکو اب نہو انجان تو | دل دکھایا ہے تو سنتا جا مری فریاد بھی
ایک مُرغ دل ہے جو پھنسکر رہا ہوتا نہیں | ورنہ ہوتے ہیں عنادل قید بھی آزاد بھی
تجھ سے ملکر او بت بیدرد یہ عقدہ کھلا | بھولی بھولی شکل والے ہوتے ہیں جلاد بھی
اے چمن والو چمن سے یوں گذرنا چاہیے | باغباں بھی خوش رہے راضی رہے صیاد بھی
کیا تماشا ہے وہ کرتے ہیں جو وعدہ وصل کا | دل یہی کہتا ہے چپکے سے رہے جب یاد بھی
سب کے سب وحشت زدہ ہیں میں اکیلا کیا کروں | اشک بھی رکتے نہیں تھمتی نہیں فریاد بھی

تم جو خوش خوش آئے شادیٔ مرگ عاشق ہو گئے
باغ سے جانے کہاں دیتا ہے اب لالچ اسے
روکتا ہوں نالۂ دل کو تو دیتا ہے جواب
کوستے ہیں وہ کہ دل تیرا جلے مثل سپند
سادگی ہی سادگی معشوق میں اچھی نہیں
آئیے دل لیجیے میں کب چراتا ہوں نظر
دل میں وہ آئے ہوا دل دام الفت میں اسیر
نکہت برباد سمجھو یا فغان عندلیب
وصل شیریں پر نہیں موقوف خسرو کا علاج

اپنی آمد کی ذرا سنتے مبارکباد بھی
پھانس کر دو چار بلبل پھنس گیا صیاد بھی
خیر ہے پابند ہوتے ہیں کہیں آزاد بھی
مدعا یہ ہے کہ تڑپے بھی کرے فریاد بھی
لطف میں کچھ کچھ جھلک دیتی ہے بیداد بھی
آپ بھی آنکھوں پہ میرے آپکا ارشاد بھی
لو مبارک ہو مقید ہے تمھاری یاد بھی
ہوں وہ طائر پوچھتا جسکو نہیں صیاد بھی
درد سر کی ہے دوا خون سر فرہاد بھی

ہائے کیا حسرت کدہ تھا دل ہمارا اے جلیل
ہو گیا دو روز میں آباد بھی برباد بھی

ناز بھی ہوتا ہے ہوتی رہے بیداد بھی
ایک آفت ہیں حسینان ستم ایجاد بھی
وقت پڑتا ہے تو کوئی آشنا ہوتا نہیں
کھو کے بچپن کا زمانہ ہم بلاؤں میں پھنسے
چپ نہ ہو رہتے تو کیا کرتے تمھارے داد خواہ
میں جو کہتا ہوں نشیمن سے بچھڑنا ہے ستم
آفریں باد اے تصور سیر گلشن ہے وہی
آہ بھرنا تو تجھے خوب آ گیا ہے اے حباب
آتش سودا اٹھی ایسی تیز جسدم فصد لی
تم جو کہتے ہو بگڑ کر ہم نہ آئیں گے کبھی
میں جو تڑپا سامنے اُس کے تو خوش ہو کر کہا
مرگ دشمن سے ترے بچیں ہو نیکی خبر

سب گوارا ہے جو تم سنتے رہو فریاد بھی
کرتے ہیں بیداد مجھپر چاہتے ہیں داد بھی
دشمن فرہاد نکلا تیشۂ فرہاد بھی
ہوش بلبل کو جو آیا آ گیا صیاد بھی
لب پہ ہر دم آتے آتے تھک گئی فریاد بھی
کرتی ہے تائید میری نکہت برباد بھی
ہم کف صیاد میں ہیں قید بھی آزاد بھی
سیکھ لے ہم دل دکھوں سے نالۂ فریاد بھی
تھا لہو کے ساتھ پانی نشتر صیاد بھی
یہ بھی کہدو اب نہ آئے گی ہماری یاد بھی
ہاں مرے سر کی قسم اسدم ذرا فریاد بھی
میرے حق میں تعزیت بھی ہی مبارکباد بھی

اب ترس کھانا نہ کھانا اُنکا ہے قسمت کے ہاتھ | دیکھ لی صورت ہماری سُن چکے فریاد بھی
جسنے دیکھی دل کی حالت اُسنے ذکر یہ کہا | یاخدا ہوگا یہ ویرانہ کبھی آباد بھی
دل میں رکھو شوق سے اُلفت رقیبوں کی مگر | ہو جگہ اتنی کہ آجائے ہماری یاد بھی
میں تو منھ کھولوں نہ اظہار محبت کے لئے | پر ہے مشکل بند ہو جائے لب فریاد بھی
زلف کھولے آئے ہیں قیدی بنانے کیلئے | قید آنکھوں پر مگر جب ہو کوئی میعاد بھی
ہم سے نو آموز سے صیاد راضی ہو چکا | نغمہ سنجی اک طرف آتی نہیں فریاد بھی

مرتبہ حضرت کا روشن ہے زمانے پر جلیلؔ
تھے امیر ملک معنی بھی جگت اُستاد بھی

دن کی آہیں نہ گئیں رات کے نالے نہ گئے | میرے دلسوز مرے چاہنے والے نہ گئے
اپنے ماتھے کی شکن تم سے مٹائی نہ گئی | اپنی تقدیر کے بل ہم سے نکالے نہ گئے
آجتک ساتھ ہیں سرکار جنوں کے تحفے | سر کا چکر نہ گیا پاؤں کے چھالے نہ گئے
ایسے کچھ خستہ ہوے تیر اُتر کر دل میں | اُسنے چاہا کہ نکالوں تو نکالے نہ گئے
میری آہوں سے شب وصل وہ کیا اُلجھے ہیں | گوشے آنچل کے جو رُخسار پہ ڈالے نہ گئے
تذکرہ سوز محبت کا کیا تھا اک دن | تا دم مرگ زباں سے مرے چھالے نہ گئے
خود نہ سنبھلے جو دم دید جناب موسیٰ | تجھ سے بھی حسرت دیدار سنبھالے نہ گئے
وہ بھلا پیچ نکالیں گے مری قسمت کے | اپنے بالوں کے تو بل اُنسے نکالے نہ گئے
جی جلانے پہ فلک تجھ کو بہت غرہ ہے | کیا کہوں اور کچھ اونچے مرے نالے نہ گئے
اُٹھتو ہے اے دل صدچاک ترے سر سہرا | پیچ اُس زلف کے شانے سے نکالے نہ گئے
شمع رو ہو کے فقط تم نے جلانا سیکھا | میرے غم میں کبھی دو اشک نکالے نہ گئے
راہ روکے ہوے سر پر تو کھڑا تھا گردوں | تم یہ کہتے ہو کہ اونچے ترے نالے نہ گئے
تیر سے چھید کے دل کو بت قاتل نے کہا | اب نہ کہنا مرے ارمان نکالے نہ گئے
سیر دیکھو وہ مرے دل میں جگہ چاہتے ہیں | جن سے ارمان کبھی دل کے نکالے نہ گئے
اور بُومیں مرے دشمن مرے حق میں کانٹے | آخر اُس بزم سے جن جن کے نکالے نہ گئے

ہمسفر ایسے وفادار کہاں ملتے ہیں
تیرے وحشی کے قدم چھوڑ کے چھالے نہ گئے

کوئی شب ایسی نہ گزری کہ بنا کر گیسو
سیکڑوں بل مری تقدیر میں ڈالے نہ گئے

دل کی تسکین کو فقرہ ہمیں اچھا سوجھا
وصل دلبر کے بھتے ارمان نکالے نہ گئے

تم سے ارمان ہمارے جو نہ نکلے نہ سہی
اپنے خنجر کے بھی ارمان نکالے نہ گئے

کون ہے بزم کے قابل وہ سمجھ جاتے ہیں
سب نکالے گئے پر دل نے نکالے نہ گئے

اپنا دیوان مرقع ہے حسینوں کا جلیل
نکتہ چیں تھک گئے کچھ عیب نکالے نہ گئے

کیا بلا عشق کی بیماری ہے
دل گیا جان کی اب باری ہے

کتنی اچھی ہیں یہ بیمار آنکھیں
تیری جو بات ہے وہ پیاری ہے

حال پوچھو نہ مری آنکھوں کا
حسرت دید کی بیماری ہے

دبتے ہیں قد سے ترے سب فتنے
ایک ہے سو پہ مگر بھاری ہے

اشک بہتے ہوئے دیکھا تو کہا
عشق کا کام ابھی جاری ہے

نہ کرے بات تمھاری تصویر
مجھکو اسپر بھی بہت پیاری ہے

وصل کی رات ہے نیند آج کہاں
آنکھ میں بخت کی بیداری ہے

بچکے نکلا ہے نگاہوں سے جو دل
بڑھ کے غمزے نے چھری ماری ہے

کیا کریں اب تو گریباں بھی نہیں
دم الجھتا ہے جو بیکاری ہے

ابتدا ہی میں تغافل ہے انھیں
شام سے نیند وہاں طاری ہے

درہم داغ ملے ہیں جب سے
روز سودے کی خریداری ہے

کھل گئے دیکھ کے دل کو پر داغ
بولے کیا اچھی یہ پھلواری ہے

لیتے ہی دل جو بنیں متوالی
تیری آنکھوں کی یہ ہشیاری ہے

ہوتے ہیں لوگ سبکدوش اے چرخ
خیر یہ دم سے ترے جاری ہے

خود کریں گے وہ تری قدر جلیل
کچھ بھی گر تجھ میں وفاداری ہے

ہاں ہاں لگاؤ تیر مرا دل یہی تو ہے
کچھ اور فائدہ نہ سہی دل لگی تو ہے

مرتے تمھیں پہ ہیں تمھیں کیوں ناگوار ہے
یہی پسند اپنی نظر اپنا جی تو ہے

اب لوٹ کیوں ہو دل کی تڑپ دیکھ دیکھکر
اترا کے جس کو پھینکدیا تھا وہی تو ہے

آنکھ اپنی اُسنے دیکھ کے آئینے میں کہا
بیمار سب بتاتے ہیں اچھی بھلی تو ہے

دیکھیں لگی وہ دل کی بجھاتے ہیں یا نہیں
اک زہر کی بجھی ہوئی جھنجلا کے لی تو ہے

کیا اپنا حق اجل کے لیے وقف کر دیا
بالیں سے کیوں تم اُٹھکے چلے جان ابھی تو ہے

لوٹے گا اور کون در میکدہ پہ یوں
یہ کام ہے جلیل کا دیکھو وہی تو ہے

سرِ محفل وہ ادا سے جو خراماں ہونگے
ناز و انداز اُٹھائے ہوئے داماں ہونگے

ہر طرح داغ محبت کے نمایاں ہونگے
پردہ کرنے سے چراغ تہِ داماں ہونگے

ہم نے تو جان کے زلف اُنکی بلائیں لیلیں
اور ہونگے جو بلاؤں سے پریشاں ہونگے

چٹکیاں لینے سے تیرے جو کلیجے میں ہیں نیل
خال بنکر ترے چہرے پہ نمایاں ہونگے

جھٹکے کھا کھا کے محبت کے سنور جائینگے ہم
زلف بن بنکے حواس اُنکے پریشاں ہونگے

تار اشکوں کے اُٹھاتا تو ہوں آنکھوں سے مگر
سمجھے بیٹھا ہوں کہ اکدن یہی طوفاں ہونگے

جان جائے گی محبت میں بلا سے جائے
سوگ میں آپ کے گیسو تو پریشاں ہونگے

میرے دامن مرے چھالے جو سلامت ہیں جنوں
ننگے بھوکے نہ کبھی خار بیاباں ہونگے

بوسے لینے کو بکھر جائیں گے رُخ پر گیسو
کھول کر بال بہت آپ پریشاں ہونگے

آپ آئیں تو سہی آپ کو چھیڑیں گے نہ ہم
آپ کی عمر دراز آپ پہ قرباں ہونگے

قتل کرکے بھی سبکدوش نہ ہوگا قاتل
سر جو گردن پہ نہو گا ترے احساں ہونگے

غیر کا سوگ اُنھیں ہوگا مجھے جانکا روگ
اسطرف خال اُدھر بال پریشاں ہونگے

ہلکے ہاتھوں سے کیا ہے مجھے بسمل اُسنے
پھول ہو جائیں گے وہ زخم جو خنداں ہونگے

بکھرے بالوں سے کھوئے لیتے ہیں کیوں دل میرا
اور بھی دل کے پریشاں سے پریشاں ہونگے

پیاس مشتاق شہادت کی بجھائینگے وہ کیا
آپ ہی خون کے پیاسے ترے پیکاں ہونگے

زلف سے بڑھ کے ہی قصّہ مری بربادی کا
نہ سنیں آپ اسے ورنہ پشیماں ہونگے

وصل میں وہ مرے سینے سے لپٹکر بولے
آج رخصت ترے دل سے مرے ارماں ہونگے

جس طرح ڈالیوں میں پھول چنے جاتے ہیں
ترے دیوانوں کے دامن میں گریباں ہونگے

رنگ لائینگے مرے داغ دل و داغ جگر
ابھی وہ پھول ہیں وہ دن ہیں گلستاں ہونگے

اب گلے شکوے حسینوں کے ہیں بیکار جلیل
ہم نہ کہتے تھے بہت آپ پشیماں ہونگے

لاگ کی آگ کسی طرح بجھائی نہ گئی
آنکھ جسدن سے لگی آنکھ لگائی نہ گئی

آگیا یاد مرا خون جو دم آرایش
آنکھ بھر آئی حنا انسے لگائی نہ گئی

تیرے پردے کا تو رنجش میں بھی چھوٹا نہ لحاظ
بات جو دل میں تھی لب پر کبھی لائی نہ گئی

میل جول انسے کسی سے جو نہ تھا چھپے کیوں
صاف بنتے تھے مگر آنکھ ملائی نہ گئی

دل گیا دل کا پتا آنکھ سے جب آنکھ رلی
تیری چوری تری چتون سے چھپائی نہ گئی

رات بھر آپ ہی لوٹا کیے وہ اپنی بہار
آرسی آنکھ کے آگے سے ہٹائی نہ گئی

پھر گئی آنکھ مری پھر کے نہ دیکھا اسنے
پھیری آئی نہ ٹلی اسکی رکھائی نہ گئی

چل بھی اے تیغ روانی تری دیکھی ہمنے
ہم ترستے ہی رہے پیاس بجھائی نہ گئی

پی گئے پند کو ہم لب پہ نہ لائے توبہ
تھی کڑی ایسی یہ منہ سے لگائی نہ گئی

کم نگاہی کا گلہ سن کے بہانہ سوجھا
بولے بیمار جو تھی آنکھ اٹھائی نہ گئی

اپنے کشتے سے نہ سیدھی ہوئی پھر کر وہ نگاہ
انکی روٹھی ہوئی تلوار منائی نہ گئی

ڈالدی جلوۂ دیدار نے پھوٹ آنکھوں میں
آج تک رشک سے آپس کی جدائی نہ گئی

ہم کو دعوے تھا کہ الفت میں اٹھالینگے پہاڑ
وقت پر بول گئے بات اٹھائی نہ گئی

جان دیتے ہی بنی ناز بھری چتون کو
آنکھ کا تھا جو لحاظ آنکھ چرائی نہ گئی

عمر سب کٹ گئی باتیں ہی بنانے میں جلیل
اپنی بگڑی ہوئی افسوس بنائی نہ گئی

کھو کے دل میرا انھیں ناحق پشیمانی ہوئی
تم سے نادانی ہوئی یا مجھ سے نادانی ہوئی

ایک دن بھی تو نہ اپنی رات نورانی ہوئی
ہم کو کیا اے مہ جبیں گر چاند پیشانی ہوئی

مجکو بوسہ دے کے سب سے کیوں پشیمانی ہوئی
اتنی سی تو بات ہے کہدو کہ نادانی ہوئی

سر دھری کا تری ساقی نتیجہ تھا یہی
آگ کے مولوں جو بکتی تھی وہ مے پانی ہوئی

خاک صحرا دامن مجنوں سے یہ شوخی ہے
مجھ سے اُڑتی ہے مری سو بار کی چھانی ہوئی

دل تو سودائی سڑی ہے اُسنے کھینچی ہوگی آہ
آپ کی زلفوں کو اتنی کیوں پریشانی ہوئی

اللہ اللہ چھوٹ نکلا رنگ چاہت کا مری
زہر کھایا میں نے پوشاک آپکی دھانی ہوئی

ہمکو ہو سکتا نہیں دھوکا ہجوم حشر میں
تیری صورت ہے ازل سے جانی پہچانی ہوئی

مجکو چکر آگیا وہ ہاتھ سے جھٹکا گری
کشتی صہبا بھنور میں پڑ کے طوفانی ہوئی

لے اُڑی گھونگھٹ کے اندر سے نگاہِ مست شوق
آج ساقی نے پلائی ہے ہمیں چھانی ہوئی

جان کر دشمن جو لپٹے جان میں جان آگئی
بارک اللہ کس مزے کی تم سے نادانی ہوئی

رات کو چھپکر نکل جاتی ہے میری آنکھ سے
سیر دیکھو نیند بھی کمبخت سیلانی ہوئی

چومتے ہی منھ پڑی رخ پر پسینے کی نقاب
ایک نادانی سے دونوں کو پشیمانی ہوئی

کیا ضرورت کیوں کہے دشمن زباں سے دل لگی بات
ہے مری جانی ہوئی اور آپکی مانی ہوئی

اے صبا میں اور کیا دوں قبر مجنوں کے لیے
خاک تھوڑی سی چڑھا دو نیا مری چھانی ہوئی

قبر پر ہنس گئے وہ صورت شمع و چراغ
کچھ گل افشانی ہوئی کچھ گوہر افشانی ہوئی

دلمیں گھر کرنا پھر اپنے گھر کے جانے کا خیال
واہ صاحب یہ بھی کیا گھر جانی من مانی ہوئی

اشکباری پر مری ہنستے ہیں یوں ہر صبح کو
کہیے حضرت رات کو کیا گوہر افشانی ہوئی

پھانسنا چاہا تھا دلکو رہ گئی خود دلمیں زلف
بدلے یوسف کے زلیخا آپ زندانی ہوئی

یار کے ہاتھوں ہوا جو کچھ ہوا اے تیغ ناز
تیری عریانی ہوئی یا میری قربانی ہوئی

آکے شیشے کے گلے تک پھسلی پڑتی ہے یہ شوخ
دختر رز بھی سیانی ہو کے مستانی ہوئی

رفتہ رفتہ دیدۂ تر کو ڈبویا اشک نے
پانی رستے رستے کشتی میری طوفانی ہوئی

کر گئی دیوانگی ہم کو بری ہر جرم سے
چاک دامانی سے اپنی پاک دامانی ہوئی

رہ گئے تم آنکھوں ہی آنکھوں میں زاہد لے اُڑا
دختر رز کی مغبچو اچھی نگہبانی ہوئی

خون کی چادر مبارک باچیا تلوار کو — میان سے باہر نکل کر بھی نہ عریانی ہوئی

شعبدے کیا کیا دکھاتی ہے اُتر کر دل میں زلف — سمٹی تو اُلجھن ہوئی پھیلی پریشانی ہوئی

باڑھ دی بانکی اداؤں نے جو خنجر کو جلیلؔ
ذبح کرنے میں مرے قاتل کو آسانی ہوئی

وقت دید آنکھوں میں جان زار ہے — ہائے کیا شے لذّت دیدار ہے

عشق اے دلِ جانستاں آزار ہے — کہہ چکے ہم آگے تو مختار ہے

یا خدا تیری بڑی سرکار ہے — چلبلا اِک بُت مجھے درکار ہے

دیکھیے کس کی ادا کرتی ہے کام — حور ہے قاتل پری تلوار ہے

اُن سے کہتا ہوں دکھا کر آئنہ — اک حسیں ایسا مجھے درکار ہے

تھی کوئی صورت اِن آنکھوں میں کبھی — جس جگہ اب حسرت دیدار ہے

جب پڑا پورا پڑا قاتل کا ہاتھ — اس نزاکت پر بھی کیا تیار ہے

آئنے کے گھر میں آنا دیکھیے — اُن کے آگے در ہی جو دیوار ہے

اب تو اک تارِ گریباں بھی نہیں — دشت وحشت کیوں گلے کا ہار ہے

چرخ یا ہم سے لاگ رکھے یا لگاؤ — پھر غنیمت ہے پرانا یار ہے

آنکھ میں وہ سرمۂ دُنبالہ دار — میان سے اُگلی ہوئی تلوار ہے

ابر کی صورت رُلاتا ہے مجھے — چاند کا ہالہ گلے کا ہار ہے

ہو کے بسمل کچھ تو آنسو پُچھ گئے — زخم جو کھایا ہے دہندار ہے

تیغ ہی کے گھاٹ اُترنا ہے ہمیں — جب لگا دو ہاتھ بیڑا پار ہے

جان دینے کا ہو اُن پر کیا اثر — جانتے ہیں جان سے بیزار ہے

کوہکن پتھر اگر کاٹے تو کیا — ہجر کے دن کاٹنا دشوار ہے

کاش تم بھی اپنی چتون دیکھتے — بیوفائی کا جسے اقرار ہے

دیکھنے والوں کو سکتہ ہو گیا — آج واں پردہ سر بازار ہے

وصل ہی کا نام جب ٹھہرا وصال — آرزوئے مرگ پھر بیکار ہے

میں نے باہیں ڈالدیں یہ کہکے رات
اُس گلے کے واسطے یہ ہار ہے

رند سب سُن لیں گے واعظ کی مگر
سُن کے پی جانا ذرہ دشوار ہے

چال کر کے مجھ سے کہتا ہے وہ شوخ
اب زمانے کی یہی رفتار ہے

جس کا جتنا حوصلہ اتنی تلاش
تجکو عالم مجکو تو درکار ہے

تیشۂ فرہاد کی فریاد تھی
عاشقی کا ہے کو ہے بیگار ہے

اب تو وحشت بھی وہ اگلی سی نہیں
طوق کیوں میرے گلے کا ہار ہے

لاکھوں عاشق ہیں مگر اللہ رے میں
میرے ہی دل پر نگاہِ یار ہے

تیز ہم اُس کو کہیں کیا دیکھکر
ہم سے ٹیڑھی جب نگاہِ یار ہے

تو ہی تو ہر سو نظر آنے لگا
لنترانی اب تری بیکار ہے

دے کے جنبش اُسنے ابرو کو کہا
لے یہ میرے تیغے کا وار ہے

شعرگوئی کی کسے فرصت جلیل
یہ تو اپنے درد کا اظہار ہے

مری طرف سے یہ بے خیالی نجانے اُن کا خیال کیا ہے
کبھی نہ پوچھا ملال کیا ہے، کبھی نہ دیکھا کہ حال کیا ہے

مبارک اغیار سے تعلق نئی ہے چاہت نیا تعشق
بلا سے ہم ہو گئے تصدق اب اُسکا اُن کو ملال کیا ہے

تجھی کو جانا تجھی کو مانا تجھی پہ دی جان غائبانہ
چھپا نہیں کچھ مرا فسانہ یہ اب جواب و سوال کیا ہے

وصال ہو یا ہے جدائی تمھاری اے جان جیسی مرضی
جو اپنی حالت تھی میں نے کہدی اب آگے میری مجال کیا ہے

نظر اُٹھائیں جو آرسی سے تو اُن سے پوچھوں میں یہ ہنسی سے
لگائی ہے آنکھ کیا کسی سے کہو تو یہ دیکھ بھال کیا ہے

در محبت کا اک گدا ہوں پری کا طالب نہ حور کا ہوں

تجھی کو تجھ سے میں چاہتا ہوں بس اور میرا سوال کیا ہے

کہانتک اے واعظو یہ جھگڑے مزے اُٹھانے دو بیخودی کے
جو ہوش میں ہوں تو میں یہ سمجھوں حرام کیا ہے حلال کیا ہے

بس اب محبت سے ہاتھ اُٹھاؤ بھلے کو کہتے ہیں مان جاؤ
نہ آپ کو اسطرح مٹاؤ جلیل دیکھو تو حال کیا ہے

رات دل سے مرے اس درد کے نالے نکلے ۔ گھر سے اپنے وہ کلیجے کو سنبھالے نکلے
عکس کو پیار سے جب دیکھتے دیکھا تو کہا ۔ لیجیے یہ بھی مرے چاہنے والے نکلے
میری حسرت وہ نہیں میری مصیبت وہ نہیں ۔ میرے ٹالے جو ٹلے تیرے نکالے نکلے
بادل اُڑتے ہوے دیکھے تو کہا مستوں نے ۔ لو ہوا کھانے حسیں گیسوؤں والے نکلے
آ گئے آنکھ میں اب خیر نہیں اشکوں کی ۔ ہاے کیوں دل سے مرے نازونکے پالے نکلے
ناز و انداز نے تنہا اُنھیں چلنے نہ دیا ۔ ساتھ سب گوشۂ دامن کو سنبھالے نکلے
جو نہ مشتاق تھے وہ بھی ہوے مشتاق جمال ۔ منھ پر آنچل وہ اس انداز سے ڈالے نکلے
ہاے رخصت کی وہ ساعت وہ دُہائی گھر کی ۔ ہم سنبھالے اُنھیں وہ ہم کو سنبھالے نکلے
پھول لالے کے کھلے ہمنے یہ جانا ساقی ۔ رند ہاتھوں پہ لیے مے کے پیالے نکلے
دل کا پہلو سے نکلنا تھا کہ اُسکے ہمراہ ۔ میرے آنسو مری آہیں مرے نالے نکلے
کاش نکلے جو مرے دل سے تمھارا ناوک ۔ ساتھ اپنے کوئی ارماں بھی ترا لے نکلے
میری اک جان پہ اللہ ری یورش مژگاں کی ۔ غول کے غول رسالے کے رسالے نکلے
جانِ من خیر تو ہے آج کدھر شام کو آپ ۔ زلفیں سلجھاے ہوے مانگ نکالے نکلے
بات مطلب کی نہیں کوئی فقط باتیں ہیں ۔ نامۂ یار بھی منطق کے رسالے نکلے
بے وفا ہو تمہیں معشوق پر اتنے بھی نہیں ۔ اک تمھیں سارے زمانے سے نرالے نکلے

اب کے صوفی بھی نہیں صاف دل افسوس جلیل
مسجدیں جنکو میں سمجھا تھا شوالے نکلے

ہمارے درد کی اُن کو دوا نہیں آتی ۔ جفا تو آتی ہے لیکن وفا نہیں آتی

دل وجگر کے دھڑکنے سے خاک تسکیں ہو / لگے ہیں سینے پہ پنکھے ہوا نہیں آتی
پیام بر یہ ہمارے نہ جانے کیا گذری / مرے بچے کی اُدھر سے صدا نہیں آتی
یہ ایک کھیل تھا دلمیں جو چٹکیاں لیلیں / بہت ہی بھولے ہیں اُن کو جفا نہیں آتی
وہ دیکھو آئنے میں کوئی گھورتا ہی تمھیں / حیا کی لیتے ہو اب کیوں حیا نہیں آتی
بہت نہ شوخ مزاجی کرو یہ محشر ہے / بتو خدا سے بھی تم کو حیا نہیں آتی
میں جانتا ہوں ہوا دشمنوں نے باندھی ہے / اِدھر جو تیری گلی کی ہوا نہیں آتی
نگاہیں پردے ہی پردے میں کام کرتی ہیں / یہ تیر چلتے ہیں لیکن صدا نہیں آتی
سبھی کو خوف ہی میری شب جدائی کا / پکارتا ہوں قضا کو قضا نہیں آتی
بلا کی زلف ہے آنکھیں بلا نگاہ بلا / مرے سر ان میں سے کوئی بلا نہیں آتی
شب فراق کو اے آسماں نگل جائے / ہمارے گھر کوئی ایسی بلا نہیں آتی
مرے تو ہوش ہی اُڑتے ہیں دیکھکر ساقی / پری یہ آتی ہے اُڑکر گھٹا نہیں آتی
اداے یار سے ہشیار اے دلِ ناداں / کہیں پکار کے ظالم قضا نہیں آتی
فراق آتش تر میں وہ کونسا دن ہے / کہ دلمیں آگ لگانے گھٹا نہیں آتی
ہوا ہوں کون سے زہرہ نشیں کا میں بیمار / نکل کے دل سے زباںتک دعا نہیں آتی
ادا کے ہوتے قضا کی دعائیں کرتا ہوں / یہ دیکھتا ہوں کہ آتی ہے یا نہیں آتی
اب آپ غیر کا دل لیکے سونگھتے کیا ہیں / ہر ایک پھول میں بوے وفا نہیں آتی
کلی کی طرح جو وہ منھ پھلائے رہتے ہیں / کچھ اُن سے باد صبا تو لگا نہیں آتی

شگفتہ خاک ہو غربت میں غنچۂ خاطر
جلیل اپنے چمن کی ہوا نہیں آتی

دل کی حالت کہی نہیں جاتی / کوئی اُمید کی نہیں جاتی
اُن کو سینے سے بھی لگا دیکھا / ہاے دل کی لگی نہیں جاتی
غصہ رکتا نہیں تو کہتے ہیں / یہ کڑی مے ہے پی نہیں جاتی
خوب چھوٹے وہ یہ سنا کے مجھے / تیری حالت سنی نہیں جاتی

طنز ہے میری سخت جانی پر
جان پیاری ہے دی نہیں جاتی

بات کرتے وہ قتل کرتا ہے
بات بھی جس سے کی نہیں جاتی

دل لگانے کے ذکر پر بولے
آپ کی دل لگی نہیں جاتی

کبھی ہم بھی تڑپ میں بجلی تھے
اب تو کروٹ بھی لی نہیں جاتی

ہیں وہی مجھ سے کاوشیں دل کی
دوست کی دشمنی نہیں جاتی

ہائے وہ جلوہ اُسکا ہوش ربا
آج تک بے خودی نہیں جاتی

حال نہ آئے زبان پر نہ سہی
کاش یہ آپ کی نہیں جاتی

غیر کا منھ ہے یہ دم وعدہ
کہ زبان اُن سے دی نہیں جاتی

بوسے دینے میں سوچ ہی یہ انھیں
دیکھیے پھر جبی لی نہیں جاتی

داغ دیتے ہیں زخم دیتے ہیں
دل کو تسکین دی نہیں جاتی

تو کبھی بھول کر نہیں آتا
یاد تیری کبھی نہیں جاتی

بار ہا ہو چکے جلیل ذلیل
عشق سے توبہ کی نہیں جاتی

مار ڈالا مسکرا کر ناز سے
ہاں مری جان پھر اسی انداز سے

ہجر کی شب راہ دیکھے موت کی
یہ نہ ہوگا آپ کے جانباز سے

کس نے کہدی اُنسے میری داستاں
چونک چونک اُٹھتے ہیں خواب ناز سے

پھر وہی وہ تھے وہاں اور کچھ نہ تھا
جس طرف دیکھا نگاہِ ناز سے

نوچ ڈالے خود قفس میں بال و پر
تنگ آ کر حسرتِ پرواز سے

ڈھونڈھتا ہوں اُسکو جس بیدرد نے
تیر مارے ہیں نگاہِ ناز سے

لاکھ فتنوں کا ہے گویا جاگنا
ایک دم اُٹھنا اُنکا خواب ناز سے

درد دل پہلے تو وہ سنتے نہ تھے
اب یہ کہتے ہیں ذرا آواز سے

مٹ گئے شکوے جب اُسنے اے جلیل
ڈالدیں باہیں گلے میں ناز سے

ہٹا دے اپنے چہرے سے نقاب اے یار تھوڑی سی
نکلنے دے خدارا حسرت دیدار تھوڑی سی

ہوا پورا نہ یہ ارماں بھی قاتل کی نزاکت سے
گلے پر میرے چلکر رہ گئی تلوار تھوڑی سی

اثر ہو یا نہ ہو حالت مری اُنسے بیاں کر دیں
کریں تکلیف میرے ہمدم و غمخوار تھوڑی سی

تمنا ہے کہ تیرے ہاتھ سے پینے کو ملجائے
نہیں پروا بہت سی ہو کہ ہو اے یار تھوڑی سی

کوئی بوسے کا طالب ہے کوئی ہے وصل کا خواہاں
نگاہ لطف ہے تیری ہمیں درکار تھوڑی سی

بڑی قسمت ہے اُنکی جو پڑے ہیں آپکے در پر
جگہ ہم کو بھی ملجائے پس دیوار تھوڑی سی

کہا تھا میں نے گورے گال پر کیا خوشنما تل ہے
اسی پر میرے اُنکے ہوگئی تکرار تھوڑی سی

لحد والے بہت مشتاق ہیں شور قیامت کے
سنا دو چلکے تم پازیب کی جھنکار تھوڑی سی

تری چبھتی ہوئی مژگاں کا یوں الطف تو جب ہے
کہ تھوڑی سی ہو دل میں اور دلکے پار تھوڑی سی

خطا میری نہ تھی کچھ وہ رقیبوں پر برستے تھے
ادھر بھی آگئی تقدیر سے بوچھار تھوڑی سی

ہزاروں کی تمنا آپ کے ہاتھوں ہوئی پوری
جلیل زار کی بھی عرض ہے سرکار تھوڑی سی

نگہ سے قتل کریں یہ ادا نہیں آتی
لگائیں تیغ وہ کیونکر لگا نہیں آتی

ہمارے رنگ پریدہ کا صبر ڑہی گیا
حنا وہ ملتے ہیں رنگت ذرا نہیں آتی

دل مریض کی یارب ہو خیر سننے میں
شکست دل کی بھی اب تو صدا نہیں آتی

ہماری آنکھ بھری نزع میں وہ کہتے ہیں
یہ روٹھ جانے کی ہم کو ادا نہیں آتی

مزار والے قیامت کی نیند سوتے ہیں
پکارتا ہوں میں کب سے صدا نہیں آتی

یہ کیا بلا ہے کہ دل پر تو چھائی جاتی ہے
ہمارے ہاتھ وہ زلف رسا نہیں آتی

جھمک کے آئی ہے کیا سر یہ نازنیں تلوار
قضا بھی آتی ہے پر یہ ادا نہیں آتی

وہ ہاتھ بھی نہیں اُسکو لگاتے ہیں جبتک
کسی کے خون میں بسکر حنا نہیں آتی

خدا کی شان ہمیں تیر وہ لگائیں گے
کسی سے آنکھ بھی جنکو لگا نہیں آتی

نکل ہی آئے گا پہلو مرے تڑپنے کا
ادا سے کہدو کہ ہم کو ادا نہیں آتی

گلی تک آپ کی جانا صبا کو دو بھر ہے
یہ مشت خاک ٹھکانے لگا نہیں آتی

بھڑک ہی جائے گی جو آگ ہے دبی دل میں
عدو سے ملکے مجھے خاک میں ملا دیتے
حلال کرتے ہیں وہ بھولے پن کی باتوں سے

جگر کے چاک سے کس دن ہوا نہیں آتی
ہزار شکر کہ ان کو وفا نہیں آتی
پھر اُسپہ کہتے ہیں مجکو جفا نہیں آتی

جلیل یوں تو وہ باتیں بہت بناتے ہیں
کسی غریب کی بگڑی بنا نہیں آتی

دامن جو چھو لیا ہے کسی گلعذار کا
فرقت میں ہے خیال کسی گلعذار کا
وہ آئے یا نہ آئے کچھ اس سے غرض نہیں
ممکن ہے آنکھ سے نہ بہائیں ہم اشک غم
طاقت نہیں کہ دیدۂ گریاں کی لوں خبر
وعدے کا اعتبار تو اے یار ہے مگر
آمد بہار جنوں کی ہے رخصت حواس کی
ملتا جو کوہکن تو ہم اُس سے یہ پوچھتے

ملتا نہیں مزاج نسیم بہار کا
میری خزاں میں رنگ ہے فصل بہار کا
آنکھوں کو پڑ گیا ہے مزہ انتظار کا
لیکن علاج کیا ہے دل بیقرار کا
مشکل ہے توڑنا مجھے اشکوں کے تار کا
کیا اعتبار زندگی مستعار کا
دونوں کو انتظار ہے فصل بہار کا
کیونکر کٹے پہاڑ شب انتظار کا

اِن گلرخوں کا دور ہوا جب سے اے جلیل
نقشہ بدل گیا چمن روزگار کا

دیر میں آیا تو کیا قاصد شتاب آیا تو کیا
آنکھ بھی ساقی ملاتا جا خدا کے واسطے
رات کو آکر جو تم ملتے تو ہاں اک بات تھی
رات کو سونا نہ سونا سب برابر ہو گیا
عمر گذری ہے مرے دل کو تڑپتے لوٹتے
کمسنی میں ظلم کیا کم تھا جواب ہو گا سوا
شرم کا دعوا ہے ہی بیجا اپنی چتون دیکھیے
عشق میں ہونی تھی رسوائی جہانتک ہو چکی

اُن کو آنا چاہیے خط کا جواب آیا تو کیا
دور میں خالی اگر جام شراب آیا تو کیا
صبح کو صورت دکھانے آفتاب آیا تو کیا
تم نہ آئے خواب میں آنکھوں میں خواب آیا تو کیا
برق کے حصے میں دم بھر اضطراب آیا تو کیا
برچھیاں تانے ہوے تیرا شباب آیا تو کیا
شوخیوں کے ساتھ آنکھوں میں حجاب آیا تو کیا
اب مرے بس میں دل خانہ خراب آیا تو کیا

تاب نظارہ نہیں میری نظر کو اے جلیل
بے نقاب آیا تو کیا وہ با نقاب آیا تو کیا

موسم گل میں عجب رنگ ہے میخانے کا
شیشہ جھکتا ہے کہ منہ چوم لے پیمانے کا

خوب انصاف تری انجمن ناز میں ہے
شمع کا رنگ جمے خون ہو پروانے کا

اٹھ گئے آپ جو پہلو سے قیامت آئی
دل گیا ورد کو پہلو مرے تڑپانے کا

میں سمجھتا ہوں تری عشوہ گری کو ساقی
کام کرتی ہے نظر نام ہے پیمانے کا

بیخودی جائے یہ دم بھر مجھے منظور نہیں
ہوش آیا کہ لیا راستہ میخانے کا

چارہ گر چاہیے دونوں کے لیے ای ناصح
مجکو سودا ہے مرض ہے تجھے سمجھانے کا

شکر کرتا ہوں کہ منت کش ساقی نہ ہوا
ہو گیا مست سماں دیکھ کے میخانے کا

رات بھر آتش حسرت سے جلا کرتی ہے
شمع پر صبر پڑا ہے کسی پروانے کا

صحبت پیر مغاں میں یہ کھلا راز جلیل
خلد کہتے ہیں جسے نام ہے میخانے کا

ظالم مری وفا کا یہ اچھا صلا دیا
اک داغ دل تھا اسکو بھی تو نے مٹا دیا

چل پھر کے تم نے رنگ چمن کا بڑھا دیا
غنچے کو پھول پھول کو گلشن بنا دیا

ناوک نوا اور بھی تھے مرے دل کی تاک میں
تیری نظر نے بڑھ کے نشانہ اڑا دیا

شب بھر رہا یہ حال ترے انتظار میں
جھپکی جو آنکھ دل نے تڑپ کر جگا دیا

دل دے دیا نظر کو جگر تیر ناز کو
دونوں کو آج ہم نے ٹھکانے لگا دیا

لائے گا کوئی راہ پہ کیا چشم یار کو
دل لے کے جسنے خضر کو رستہ بتا دیا

دلبر کا شکوہ کیجیے یا دل کو روئیے
دونوں نے مل کے خاک میں ہم کو ملا دیا

آتا نہیں خیال اب اپنا بھی اے جلیل
اک بیوفا کی یاد نے سب کو بھلا دیا

قاتل نے ہنس کے اور بھی مجکو لٹا دیا
چھڑکا نمک تو زخم نے کیا کیا مزا دیا

آنکھوں سے مثل اشک جو تم نے گرا دیا
شرمندگی نے خاک میں مجکو ملا دیا

ساقی کے دم سے باغ میں ہے میکدہ کا رنگ
جس گل پہ آنکھ پڑ گئی ساغر بنا دیا

پھرنے لگا وہ شوخ ہماری نگاہ میں
آنکھوں سے آج شرم کا پردہ اٹھا دیا

کچھ میں ہی انکے لطف و غضب کا نہیں شکار
کتنوں کو سر چڑھا کے نظر سے گرا دیا

جی چاہتا ہے پھر کوئی تجھ سے کروں سوال
تیری نہیں نہیں نے غضب کا مزا دیا

دیوانگی سے ہو گئی شہرت جمال کی
ہم تو بگڑ گئے مگر اسکو بنا دیا

دامن سے اب لپٹ کے اٹھیگا مرا غبار
اچھا کیا جو خاک میں تم نے ملا دیا

آنکھوں کا ہے یہ رنگ محبت میں اے جلیل
پوچھا کسی نے حال تو دریا بہا دیا

مائل جور و ستم وہ بت ناداں نہ رہا
جی بہلنے کا ہمارے کوئی ساماں نہ رہا

بزم خلوت نہ رہی عیش کا ساماں نہ رہا
جز غم و درد ہمارا کوئی پرساں نہ رہا

ہمصفیران چمن ہو گئے نذر صیاد
نالہ کرنے کا مزا اے دل نالاں نہ رہا

اور احباب تو کیا ساتھ ہمارا دیتے
ایک سایہ تھا تو وہ بھی شب ہجراں نہ رہا

فکر درماں جو ہوئی بھی تو ہوئی کب مجکو
جب مرا درد جگر قابل درماں نہ رہا

بات کیا ہے کہ تہ تیغ ستم کرکے مجھے
قتل کا شوق تجھے قاتل دوراں نہ رہا

آج سنتا ہوں کہ دشمن کے گلے مل آیا
اب مرے کام کا تو خنجر براں نہ رہا

دلمیں حسرت بھی تھی ارماں بھی تھے سب کچھ تھا
اب سوا تیرے کوئی اے غم جاناں نہ رہا

وہ تھے پہلو میں تو ہنس ہنس کے لٹاتے تھے جلیل
اب کوئی زخم جگر پر نمک افشاں نہ رہا

وہ کاش خنجر ابرو سے قتل کر جاتا
ہم اسکو دیکھ تو لیتے بلا سے سر جاتا

یہ کیا ادا ہے کہ آتے ہی راہ لی گھر کی
تم اسقدر تو ٹھہرتے کہ دل ٹھہر جاتا

نشانہ تجھ پہ مجھے ہر طرح سے ہونا تھا
جو تو حلال نہ کرتا تڑپ کے مر جاتا

نہ بعد قتل بھی ہوتی مجھے سبکدوشی
وہ سر اتار کے احساں کا بوجھ دھر جاتا

شراب صرف نہ ہوتی جو ہوتے وہ ساقی
نگاہ مست سے رندوں کا جام بھر جاتا

جگر کی آگ بھڑکتی نہ اسقدر قاتل
گلے سے تیغ کا پانی اگر اُتر جاتا

ہمیں ہیں ایسے کہ غمزے ترے اُٹھاتے ہیں
رقیب پر جو یہ پڑتی غریب مرجاتا

نقاب اُلٹ کے پئے قتل تجکو آنا تھا
کہ دیکھتا جو تجھے میں خوشی سے مرجاتا

جلیل وعدہ معشوق کا بھروسا کیا
ابھی زبان سے کہتا ابھی مکر جاتا

## سلام

کربلا میں جو علیؑ کا مہ انور آیا
پوچھتی تھی یہ زمیں کون فلک پر آیا

رو کے بانو نے کہا رن سے جو اصغر آیا
خون میں آج مرا لعل نہا کر آیا

پیاس مرغوب تھی اُس بحر کرم کو ورنہ
بارہا جام بکف چشمہ کوثر آیا

شکر ہے سنگدلوں میں نہ رہا لعل کوئی
حُر جو آیا مع فرزند و برادر آیا

اڑ کے آیا جو سمند شہ والا رن میں
سب یہ سمجھے کہ ہما جوڑ کے شہپر آیا

شہ کے پابوس کو آیا نئے انداز سے حُر
نذر دینے کو ہتھیلی پہ لیے سر آیا

مشک بھرنے کو جو اُترے ہیں علمدار حسینؑ
شور برپا ہے کہ دریا میں سمندر آیا

حال سجادؑ کا جب وقت اسیری دیکھا
بیڑیاں چیخ اُٹھیں طوق کو چکر آیا

آ کے تڑپا گئی یاد شہدا مجکو جلیل
تیر آیا نہ چھری آئی نہ خنجر آیا

## سلام

داغ دل بن کے غم سید ابرار رہا
زندگی بھر مجھے جلنے سے سروکار رہا

آفریں صبر و تحمل پہ شہ بیکس کے
ایک دم لاکھ بلاؤں میں گرفتار رہا

حوصلہ دیکھیے اُس شاہ جواں ہمت کا
پیاس میں جام شہادت کا طلبگار رہا

قافلے میں نہ بچا کوئی بجز عابدؓ کے
ایک بیمار بہتر کا عزادار رہا

کٹ گئے ہاتھ جو عباس کے وقتِ پیکار — رعب اُس شیر کا کھینچے ہوئے تلوار رہا

کیسے کیسے صفِ اعدا میں قوی ہیکل تھے — سب پہ بھاری خلفِ حیدرِ کرار رہا

گل جو زخموں کے کھلے اُنپہ نظر کیا ہوتی — شاہ کے پیشِ نظر خُلد کا گلزار رہا

عرض کرنا مرے آقا سے یہ اے بادِ صبا — تشنہ لب تم رہے میں تشنۂ دیدار رہا

تشنہ کا مدّاح بھی اور ہی گریاں بھی جلیل
کبھی آنکھوں سے کبھی لب سے گہربار رہا

اُس کا جلوہ جو کوئی دیکھنے والا ہوتا — لطفِ دیدار قیامت پہ نہ ٹالا ہوتا

کیسے خوش رنگ ہیں زخمِ جگر و داغِ جگر — ہم دکھاتے جو کوئی دیکھنے والا ہوتا

دل نہ سنبھلا تھا اگر دیکھ کے جلوہ اُسکا — تو نے اے دردِ جگر اُٹھ کے سنبھالا ہوتا

تم جو پردے میں سنورتے ہو نتیجہ کیا ہے — لُطف جب تھا کہ کوئی دیکھنے والا ہوتا

میں سمجھتا تھا اُسے تیری نشانی قاتل — تیر کو دل سے نہ اے کاش نکالا ہوتا

تم نے ارمان ہمارا نہ نکالا نہ سہی — اپنے خنجر کا تو ارمان نکالا ہوتا

دے کے بوسہ جو غریبوں کی دُعا تم لیتے — اور بھی حُسنِ خداداد دوبالا ہوتا

غیر پر ہاتھ نہ قاتل کا پڑا خیر ہوئی — ورنہ غیرت نے مجھے مار ہی ڈالا ہوتا

دل کے ہاتھوں نہ ملا چین کسی روز جلیل
ایسے دشمن کو نہ آغوش میں پالا ہوتا

حُسن و اُلفت میں خدا نے ربط پیدا کر دیا — دردِ دل مجکو دیا تم کو مسیحا کر دیا

خوب کی تقسیم تو نے اے خیالِ زلفِ یار — دل کو نذرِ داغ سر کو وقفِ سودا کر دیا

جان لے لینا جلانا کھیل ہے معشوق کا — آنکھ سے مارا لبِ نازک سے زندہ کر دیا

ناز ہو یا دلبری افسوں ہو یا جادوگری — سب کو قدرت نے تری چتون کا حصّہ کر دیا

دل اُدھر رخصت ہوا ہوش اسطرف چلتے ہوے — کس کی آنکھوں نے یہ در پردہ اشارا کر دیا

میں کہاں اُلفت کہاں یہ سب کرشمے دل کے ہیں — تم پہ خود شیدا ہوا مجکو بھی شیدا کر دیا

مرحبا اے ساقیِ خاور نظر صد مرحبا — مست آنکھوں نے مرا نشہ دوبالا کر دیا

میں نہ ایسا جانتا تھا تیری چشم شوخ کو
فتنے برپا کرتے کرتے حشر برپا کر دیا

دل تڑپتا ہے تو کچھ تسکین ہوتی ہے جلیل
جی بہلنے کو خدا نے درد پیدا کر دیا

ہے ستم ناز سے آنا سر مدفن تیرا
خاک اُڑ کر نہ کہیں تھام لے دامن تیرا

تجکو شکوہ ہے کہ عشاق نے بدنام کیا
سچ تو یہ ہے کہ ترا حسن ہے دشمن تیرا

سن جو کم ہے تو زیادہ ہے ستم کا ٹیکا
قتل کو کھیل سمجھتا ہے لڑکپن تیرا

چاہتا ہوں کہ جنوں میں یہ اثر پیدا ہو
میں کروں جامہ دری چاک ہو دامن تیرا

توبہ ہونے لگی بیداد سے دو نالوں میں
اب کہاں ہے وہ کلیجہ بُت پرفن تیرا

خار ہیں ہم جو نظر میں تو چلے جاتے ہیں
باغباں تجکو مبارک رہے گلشن تیرا

چاند سورج کو اسی غم نے کیا آوارہ
کہ شب و روز ہے روشن رُخ روشن تیرا

وہ حنا ہاتھ میں ملتے ہیں ادا کہتی ہے
سُرخرو دوست ہو پامال ہو دشمن تیرا

کیا شگفتہ گل اشعار ہیں دیواں میں جلیل
تر و تازہ رہے تا حشر یہ گلشن تیرا

خدنگ ناز سے قاتل نے وہ لگائی چوٹ
کہ دل بھی لوٹ گیا جان رہ بھی آئی چوٹ

ٹپک پڑیں مژہ تر سے خون کی بوندیں
جو دل نے کھائی تھی آخر وہ رنگ لائی چوٹ

کریں وہ دل کو چٹیلا تو کچھ کمال نہیں
کمال یہ ہے کہ دیتی نہیں دکھائی چوٹ

بتوں نے دل کو جو صدمہ دیا ہے کیا کہیے
یہ شیشہ وہ ہے کہ پتھر کی جسنے کھائی چوٹ

رقیب سے وہ خفا ہیں تو میں مناؤں کیوں
جنوں نہیں ہے کہ لوں اپنے سر پرائی چوٹ

رقیب کیوں ہو نشانہ ترا مرے ہوتے
کہ اہل درد سے رکھتی ہے آشنائی چوٹ

گماں ہوا کہ لگی دل پہ چوٹ پتھر کی
جو برگ گل سے بھی اس شوخ نے لگائی چوٹ

کسی کی تیغ ادا کا تھا اسقدر مشتاق
کہ ہو کے سینہ سپر میں نے دل پہ کھائی چوٹ

جلیل سنگ حوادث کا کیا کریں شکوہ
ہمارے دل نے سدا چوٹ پر اٹھائی چوٹ

مہرباں ہو کے ہوئے آپ خفا کیا باعث
میرے ہوتے مرے دشمن پہ جفا کیا باعث

بانکپن کا کوئی جوہر تو دکھایا ہوتا
رہ گئی کھنچ کے تری تیغ ادا کیا باعث

اب تو آواز فغاں بھی نہیں آتی دل سے
کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ ہوا کیا باعث

اُن سے پوچھے کوئی جو دل کو پھنسا رکھتے ہیں
اُڑ گیا ہاتھ سے کیوں رنگ حنا کیا باعث

کیا حنا پاؤں میں دونوں نے لگا رکھی ہے
نہ وہ آتے ہیں الٰہی نہ قضا کیا باعث

کیا کوئی رشک چمن آج چمن میں آیا
ناز کرتی ہوئی چلتی ہے صبا کیا باعث

کسی میکش کا مگر شیشۂ دل ٹوٹا ہے
سر میخانہ جو روتی ہے گھٹا کیا باعث

تم تو وارفتہ و دلدادہ بتوں کے ہو جلیلؔ
پارسا کہتی ہے کیوں خلق خدا کیا باعث

ذبح کرنے میں کمی او ستم ایجاد نہ کر
رحم کر رحم کے پردے میں یہ بیداد نہ کر

میں یہ کہتا نہیں اے دل کہ اسے یاد نہ کر
یاد کر شوق سے ہاں نالہ و فریاد نہ کر

ابھی کچھ دیر ہے صیاد بہار آنے میں
اور دو روز قفس سے مجھے آزاد نہ کر

کھینچ دے یار کی تصویر مری آنکھوں سے
اے تصور مجھے منّت کش بہزاد نہ کر

پھول گلزار کے پژمردہ ہوے جاتے ہیں
گرم نالے بہت اے بلبل ناشاد نہ کر

عشق کہتا ہے یہ اُس سے کہ عشاق کو بھول
ناز کہتا ہے کہ بھولے سے کبھی یاد نہ کر

ایک مدت سے نہ قاصد ہے نہ خط ہے نہ پیام
اپنے وعدہ کو تو کر یاد مجھے یاد نہ کر

دل میں رہ کر یہ مری دل شکنی خوب نہیں
جس کو آباد کیا ہے اُسے برباد نہ کر

صبح کو رات کا افسانہ ہے بیکار جلیلؔ
عہد پیری میں جوانی کے مزے یاد نہ کر

دل کے سب داغ کھلے ہیں گل خنداں ہو کر
رنگ لایا ہے یہ غنچہ چمنستاں ہو کر

سر بالیں مرے جلاد سے بیٹھا نہ گیا
اُٹھ گیا زخم جگر پر نمک افشاں ہو کر

قتل عشاق کا انجام یہی ہونا تھا
ہاتھ ملتے ہیں وہ اب دل میں پشیماں ہو کر

خوب ڈھونڈھا تو ملا اتنا پتہ دلبر کا
دل مشتاق میں رہتا ہے وہ ارماں ہو کر

نیند آتی جو کبھی زلف کے دیوانے کو
چونک اُٹھا خواب پریشاں سے پریشاں ہو کر

نگہ شوق تو در پردہ خبر لیتی ہے
آپ جائیں گے کہاں آنکھ سے پنہاں ہوکر

شہرہ حسن ابھی کیا ہے شباب آئندہ
نام چمکے گا تمھارا مہرِ تاباں ہوکر

کیا تماشا ہے کہ خنجر جو کھنچا رہتا تھا
وہ گلے سے مرا لپٹا ہے گریباں ہوکر

باخدا ایسے کہاں ہوتے ہیں جیسے ہیں جلیل
جان دیتے ہیں بتوں پر یہ مسلماں ہوکر

نازکرتا ہے جو تو حسن میں یکتا ہوکر
میں بھی نازاں ہوں ترا عاشق شیدا ہوکر

کس کے رخسار دم سیر چمن یاد آئے
پھول آنکھوں میں کھٹکنے لگے کانٹا ہوکر

درد تھا دل میں تو جینے کا مزہ ملتا تھا
اب تو بیمار سے بدتر ہوں میں اچھا ہوکر

دام سے چھوٹ کے بھی میری اسیری نہ گئی
زلف صیاد گلے پڑ گئی پھندا ہوکر

چھپکے رہنا ہے جو سب سے تو یہ مشکل کیا ہے
تم مرے دلمیں رہو دل کی تمنا ہوکر

کیا ستم ہے شب وعدہ وہ خفا ملتے ہیں
رنگ لائے نہ کہیں خون تمنا ہوکر

تیر چٹکی سے نہ چھوڑا تھا ابھی قاتل نے
رہ گیا دل مرے پہلو میں نشانا ہوکر

اب بھی پیاسا کوئی رہجائے تو قسمت اسکی
یار کی تیغ روانی پہ ہے دریا ہوکر

دہن یار کی تعریف جو کی ہے جلیل
اڑ گیا طائر مضموں مرا عنقا ہوکر

نیمجاں ہوکے تڑپتے رہیں بسمل کب تک
یہ رکاوٹ یہ کھچاوٹ تری قاتل کبتک

ناوک ناز کا جسکا دل بسمل کب تک
تیری خاطر رہوں منت کش قاتل کبتک

میں تو سنتا تھا ترا وصف کہ دریا دل ہے
آب خنجر کو ترستا ہوں قاتل کبتک

اک نہ اکدن ہدف تیر نظر ہونا ہے
میں بچاؤں گا تمھیں اے جگر و دل کبتک

گرم آہوں سے تو ہوجاتے ہیں پتھر پانی
بت بیدرد پسیجے گا ترا دل کبتک

حسن چمکا ہے جوانی میں تو نازاں کیوں ہو
یہ تو سوچو کہ فروغ مہ کامل کبتک

سخت جاں میں ہوں چھری کند ہے نازک جلاد
دیکھیے ہوتی ہے آساں مری مشکل کبتک

پھر وہی میں ہوں وہی دشت نوردی ہے جلیل
مجکو روکیں گے بھلا طوق و سلاسل کبتک

میں ہوں عشق میں سرگشتہ و حیراں کبتک
اے جنوں سلسلہ زلف پریشاں کبتک

دل بسمل ہے مرا تیر نظر کا مشتاق
ناوک افگن خلش ناوک مژگاں کبتک

اے فلک تیرے کرم کی کوئی حد ہے کہ نہیں
میرے حصے میں بلائے شب ہجراں کبتک

ناوک ناز سے تم راہ نکالو کوئی
دلمیں گھٹ گھٹ کے رہیں حسرت و ارماں کبتک

تیرے نالے کا نہیں جب کوئی سننے والا
پھر یہ ہنگامۂ محشر دل نالاں کبتک

تنگ آکر یہ مرا دست جنوں کہتا ہے
میں گریباں سے رہوں دست و گریباں کبتک

فخر ہے میرے لیے ناز اُٹھانا تیرا
لیکن اے دشمن جاں رہزن ایماں کبتک

دیگئے دل کی عوض داغ یہ کہکر وہ جلیل
میں رہوں آپ کا شرمندۂ احساں کبتک

حُسن یہ ہے کہ دلربا تم ہو
عیب یہ ہے کہ بے وفا تم ہو

اس سے بڑھکر عروج کیا ہوگا
مہر طلعت ہو مہ لقا تم ہو

تم سمجھتے ہو چرخ کو ظالم
میں سمجھتا ہوں کچھ سوا تم ہو

جانتے ہیں تمھارے شیدائی
تم نہیں جانتے کہ کیا تم ہو

تم کو زیبا ہے جان و دل لینا
خوبصورت ہو خوش ادا تم ہو

ہے جبھی لطف آشنائی کا
کاش کچھ درد آشنا تم ہو

سچ ہے یا جھوٹ لوگ کہتے ہیں
فتنہ پرور ہو فتنہ زا تم ہو

مدعا پوچھتے ہیں وہ میرا
کہدے اے قاصد کہ مدعا تم ہو

جب وہ ملتے ہیں پوچھتے ہیں جلیل
سچ کہو کس پہ مبتلا تم ہو

یا خدا درد محبت میں اثر ہے کہ نہیں
جسپہ مرتا ہوں اُسے میری خبر ہے کہ نہیں

اُٹھ گئے شیشہ و پیمانہ ابھی سے ساقی
پوچھ لینا تھا کوئی تشنہ جگر ہے کہ نہیں

مجھ سے ارشاد یہ ہوتا ہے کہ تڑپا نکرو
کچھ تمھیں اپنی اداؤں پہ نظر ہے کہ نہیں

دیکھ لی تم نے مرے دل کی تڑپ سچ کہنا
کچھ تمھیں بھی خلش درد جگر ہے کہ نہیں

شیشۂ دل کو مرے سنگ جفا سے توڑا
بت ظالم تجھے اللہ کا ڈر ہے کہ نہیں

چٹکیاں دل میں تو لیتے ہو بہت ہنس ہنس کر — کچھ تمہیں نالۂ دل کی بھی خبر ہے کہ نہیں
آج تقدیر بھی کمبخت پڑی سوتی ہے — کس سے پوچھوں شب فرقت کی سحر ہے کہ نہیں
ہاتھ رکھ دو مرے سینے پہ تو ظاہر ہو جائے — سوز دل ہی کہ نہیں سوز جگر ہے کہ نہیں

سچ تو کہتا ہے ترا ناصح غمخوار جلیل
تجکو انجام محبت پہ نظر ہے کہ نہیں

میں کسی اور سے کیوں شکوۂ بیداد کروں — لطف جب ہی کہ تجھی سے تری فریاد کروں
دل جگر میں تو کوئی خون کا قطرہ نہ رہا — کیا تواضع تری اے ناوک جلاد کروں
رحم آیا ہے نہ آئے گا کبھی قاتل کو — میں کہاں تنگ دہن زخم سے فریاد کروں
دل تو کہتا ہے غم عشق کا اظہار نہ ہو — درد دل کا یہ تقاضا ہے کہ فریاد کروں
دو گھڑی چین سے رہنے کی یہی صورت ہے — تجکو قاتل کے حوالے دل ناشاد کروں
مست کر دے مجھے ساقی مگر اس شرط کیساتھ — ہوش اتنا رہے باقی کہ تجھے یاد کروں
تازہ کرتا ہے مرے زخم کہن کو صیاد — مجھ سے کہتا ہے بہار آئے تو آزاد کروں

مجکو مدت ہوئی رہتے ہوئے گلشن میں جلیل
چل کے اب خانۂ صیاد کو آباد کروں

میری آنکھوں سے مرے یار کا جلوا دیکھو — چشم مجنوں سے بہار رخ لیلا دیکھو
ہوش اڑ جائیں اگر یار کا جلوا دیکھو — جھوٹ سمجھو نہ اُسے حالت موسیٰ دیکھو
آنکھ بجلی سے لڑانا کوئی آسان نہیں — یار کے دیکھنے والوں کا کلیجا دیکھو
ناوک ناز سے کرتے وہ وزن دلمیں — راہ پاکر نہ نکل جائے تمنا دیکھو
نگہ شوق سے بیکار خفا ہوتے ہو — آئینہ لے کے ذرا حسن تو اپنا دیکھو
جان لینے میں مری جان کوئی لطف نہیں — نیم جاں چھوڑ کے بسمل کا تماشا دیکھو
ناز و انداز سے چلتے ہو جو تم محشر میں — پھر نہ ہو جائے قیامت کہیں برپا دیکھو
دیکھ کر ایک نظر قتل کیا ہے تم نے — جان آجائے اگر مڑ کے دوبارا دیکھو

اشک آنکھوں میں ہی سوزش ہو کلیجے میں جلیل

## دل لگانے کا یہ ہوتا ہے نتیجا دیکھو

بے پیئے چین اب آتا نہیں دم بھر مجکو
لب معشوق ہے ساقی لب ساغر مجکو

کس کے آگے میں کہوں اپنی تمنائے قتل
پوچھتی ہے کوئی تلوار نہ خنجر مجکو

خون ہو جائے گا تو یہ کا بلا سے ساقی
تو پلا دے مے گلرنگ کا ساغر مجکو

جان لینے کی خوشی ہے یہ خبر تجکو نہیں
دم عیسے ہے ستمگر دم خنجر مجکو

میں نے تو درد محبت کو چھپا رکھا تھا
تو نے بدنام کیا اے دل مضطر مجکو

کچھ تعارف کی ضرورت نہیں میخانے میں
خوب پہچانتے ہیں شیشہ و ساغر مجکو

چھیڑتا ہوں تری پلکوں کو اسی مطلب سے
رگ جاں کے لئے درکار ہے نشتر مجکو

دیر و کعبہ کی زیارت تو فقط حیلہ ہے
جستجو تیری لیے پھرتی ہے گھر گھر مجکو

میکشی کے جو مزے رہتے ہیں یار و ہمیں جلیل
یاد آئیں گے یہ جلسے لب کوثر مجکو

## سہرا

شاہ نوشاہ بنے باندھ کے سر پر سہرا
آج گرے گا زمانے کو مسخر سہرا

آب گوہر میں جو ڈوبا ہے سراسر سہرا
آتش حسن سے جلتا نہیں رخ پر سہرا

کہہ کے جب ضل علی ظل خدا نے باندھا
بن گیا سایۂ اللہ و پیمبر سہرا

شاہ نوشاہ زمانے میں بہت تھے لیکن
سر بلندی کا رہا آپ ہی کے سر سہرا

حبذا فرق مبارک پہ مرصع افسر
مرحبا چاند سے چہرے پہ منور سہرا

صدف دولت و اقبال کا گوہر نوشہ
چمن عیش و مسرت کا گل تر سہرا

کامرانی کی ہے تصویر سراپا نوشہ
شادمانی کی ہے تفسیر سراسر سہرا

مشورے ہوتے ہیں رعنائی و زیبائی میں
دل میں نوشاہ تو آنکھوں میں کرے گھر سہرا

حسن و خوبی کی نہ کیوں شان دو بالا ہو جائے
طول میں ہے قد نوشہ کے برابر سہرا

شوخ ایسا ہے کہ چھونے سے الجھ پڑتا ہے
مجکو حیرت ہے کہ گوندھا گیا کیونکر سہرا

ایک سہرے پہ ہزاروں کی لڑی ہیں آنکھیں
نئے پھولوں کا ہے پہنے ہوئے زیور سہرا

چال سوجھی یہ نئی رنگ جمانے کے لیے
دیکھیے اُسکو تو پتلی میں سماجاتا ہے
تم پہ سایہ رہے عثمان و علی کا ہردم
موتیوں کا ہے جو سہرا سر نوشہ پہ جلیل

پائے بوسی کو چلا سر سے اُتر کر سہرا
ناپیے اُس کو تو ہے قد کے برابر سہرا
حق سبز او ار کرے پھر ہمیں پر سہرا
ہم بھی لکھ لائے ہیں گنجینۂ گوہر سہرا

تیغ قاتل نے عجب رنگ جما رکھا ہے
آئینہ بھی یہ سمجھتا ہے کہ معشوق ہے تو
میں کسی اور کا شکوہ جو کروں بیجا ہے
مشغلہ ہے یہ غنیمت شب تنہائی میں
آپ ہنستے ہیں ہنسیں آپکو زیبا ہے ہنسی
کیا قیامت ہے کہ مشتاق بنا کر مجکو
نگہ مست نہیں ہوش میں آنے دیتی

خون کا نام ستمگر نے حنا رکھا ہے
تیری تصویر کو سینے سے لگا رکھا ہے
کون سا ظلم مرے دل نے اُٹھا رکھا ہے
درد نے دل کو تڑپنے پہ لگا رکھا ہے
آپ نے کیوں مرے زخمونکو ہنسا رکھا ہے
اُسنے دیدار قیامت پہ اُٹھا رکھا ہے
بے پلائے مجھے ساقی نے لٹا رکھا ہے

شاہ کی مدح سے ہے شعر میں تاثیر جلیل
ورنہ ظاہر ہے کہ الفاظ میں کیا رکھا ہے

کر کے وابستہ گیسوے پریشاں تونے
تیر تو جتنے چبھے تھے وہ نکالے لیکن
ہم تو در پردہ محبت کے مزے لیتے تھے
آئنے پر ہے بہت چشم عنایت تیری
یہ نہ سمجھا کہ خدا کی ہے امانت اس میں
لطف دیدار سے محروم رہا جاتا ہوں
میں تو قائل ہوں کرامت کا تری پیر مغاں

کس بلا میں مجھے ڈالا دل ناداں تونے
میرے دل سے نہ نکالا کوئی ارماں تونے
راز دل کھول دیا دیدہ گریاں تونے
ابھی دیکھا نہیں میرا دل حیراں تونے
دل مرا چھین لیا دشمن ایماں تونے
کھو دیے ہوش مرے جلوہ جاناں تونے
دھو دیا مے سے مرا دفتر عصیاں تونے

دل کی رونق ہے حسینونکے تصور سے جلیل
خوب آباد کیا خانہ ویراں تونے